(۱) ادغام کی اقسام مع امثلہ:۔

الورقۃ الاولی 2014ء ۱۴۳۵ھ کے سوال ثانی الف کے جز (1) میں گزر چکا ہے۔

(۲) ادغام کے مواقع:۔

ادغام کے کئی مواقع ہیں جن کا مطلب یہ ہے کہ وہ حالتیں یا وہ جگہیں جہاں پر ادغام کی شرائط موجود ہو اور موانع (رکاوٹیں) موجود نہ ہو اور وہاں پر ادغام کیا جائے . (۱) نون ساکن وتنوین (۲) میم ساکن (۳) لام تعریف (۴) اجتماع مثلین (۵) اجتماع متجانسین (۶) اجتماع متقاربین۔ البتہ پانچ کلمات ایسے ہیں جن میں ادغام کی شرط پائے جانے کے بغیر ادغام ہوتا ہے وہ یہ ھیں (١) نِعِمَّا (٢) اَتُحَآجُوْنِّی (٣) مَكَّنِّی (٤) تَاْمُرُوْنِّیْ (٥) لَاتَاْمَنَّا

☆-------------------☆-------------------☆

# الورقۃ الاولیٰ : معلم التجوید

۱۴۳۷ھ/2016ء

السوال الاول (الف).........:۔

(۱) حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کوقرآن مجید جمع کرنے کا مشورہ کس نے دیا اور اس کی ضرورت کیوں پیش آئی؟(17)

(۲) ترتیل کیا ہے اور اس کے اجزاء کتنے اور کیا کیا ہیں؟(16)

جواب........امور مطلوبہ:۔

(۱) حضرت صدیق اکبرؓ کے جمع قرآن میں مشاورکا نام اور اسکی ضرورت۔

(۲) ترتیل کی تعریف اور اس کے اجزاء۔

(۱)نوٹ:۔ یہ جز پرچہ 2015ء۔۱۴۳۶ھ کے سوال اول (الف) کے جز (1) میں گزر چکا ہے۔

(۲)نوٹ:۔ ترتیل کی تعریف اور اسکے اجزاء ۲۰۱۵۔۱۴۳۶ کے سوال ثانی (الف) کے جز (۱) میں گزر چکا ہے۔

☆.................. یا ..................☆

السوال الاوّل (ب).........:۔

(۱) حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے دور خلافت میں جمع قرآن مجید اور اسکی خدمت کی ضرورت کیوں پیش آئی؟(25)

(۲) تجوید اور علم تجوید کا کیا حکم ہے؟(13)

جواب...........امور مطلوبہ:۔

(۱) حضرت عثمان غنیؓ کے دور خلافت میں جمع قرآن کی ضرورت۔

(۲) تجوید اور علم تجوید کا حکم۔

(۱) حضرت عثمانؓ کے دور خلافت میں جمع قرآن کی ضرورت کی تفصیل الورقۃ الاولیٰ 2015ء۔۱۴۳۶ھ کے سوال اول میں گزر چکی ہے۔

(۲) تجوید اور علم تجوید کا حکم:۔

قرآن وحدیث اور اجماع امت کی رو سے تجوید کا حاصل کرنا، اور اس کے موافق قرآن مجید پڑھنا واجب اور ضروری

ہے۔اور اس میں قطعاً کوئی اختلاف نہیں۔ چنانچہ سورۃ مزمل میں ارشاد باری ہے۔ وَرَتِّلِ الْقُرْاٰنَ تَرْتِیْلاً. یعنی قرآن مجید کو خوب ٹھہر ٹھہر کر اور اطمینان کے ساتھ پڑھو اور یہ اسی صورت میں ہوسکتا ہے کہ قرآن مجید کو تجوید کے ساتھ پڑھا جائے، چانچہ تفسیر بیضاوی میں وَرَتِّلِ الْقُرْاٰنَ تَرْتِیْلاً. کی تفسیر جَوِّدِالْقُرْاٰنَ تَجْوِیْداً سے ہی کی گئی ہے (نہایت القول المفید)

اور حدیث شریف میں ارشاد فرمایا گیا ہے۔ اِنَّ اللّٰہَ یُحِبُّ اَنْ یُّقْرَاءَ الْقُرْاٰنُ کَمَا اُنْزِلَ.

ترجمہ:۔ بے شک اللہ اس بات کو پسند فرماتے ہیں کہ قرآن مجید کو اسی طرح پڑھا جائے جس طرح کہ وہ نازل کیا گیا ہے۔ اللہ تعالٰی کے حکم اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشادات کی بناء پر ائمہ اسلام اور فقہاء امت بھی علم تجوید کے حاصل کرنے اور اس کے موافق قرآن مجید کی تلاوت کرنے کو ضروری قرار دیا ہے۔ چنانچہ ذیل میں چند ارشادات علماء وفقہاء کے درج کیے جاتے ہیں۔ اس لیے یہ بات بخوبی ثابت ہو جائے گی کی تجوید کے واجب ہونے پر امت کا بھی اجماع ہے۔ اور علماء امت نے علم تجوید کے حاصل کرنے اور اس کے موافق قرآن مجید پڑھنے کو انتہائی ضروری قرار دیا ہے۔ علامہ شمس الدین محمد بن الجزری اپنے مشہور رسالہ مقدمہ الجزری میں ارشاد فرماتے ہیں۔

وَالْاَخْذُ بِالتَّجْوِیْدِ حَتْمٌ لَازِمٌ　　　مَنْ لَّمْ یُجَوِّدِالْقُرْاٰنَ اٰثِمٌ

ترجمہ:۔ علم تجوید کے موافق قرآن مجید پڑھنا نہایت ضروری ہے جو شخص قرآن شریف کو تجوید سے بغیر پڑھے وہ گناہگار ہے۔

(۲)　ملا علی قاری المنح الفکریہ:۔

شرح مقدمۃ الجزری میں وَلَاخْذُ الخ کی شرح کے ضمن میں فرماتے ہیں کہ تجوید ایسا علم ہے کہ اسکا سیکھنا فرض کفایہ ہے اور اس پر عمل کرنا فرض عین ہے۔

(۳)　علامہ سیوطیؒ اَلْاِتْقَانُ فِی عُلُوْمِ الْقُرْاٰنِ میں فرماتے ہیں:۔

یعنی اس میں کوئی شک نہیں کہ جس طرح مسلمانوں پر قرآن کے معانی کا سمجھنا اور اس کے احکام پر عمل کرنا ایک عبادت ہے اور یہ ان پر فرض قرار دیا گیا ہے اسی طرح ان پر قرآن کے الفاظ کا صحیح طور سے پڑھنا اور اس کے حروف کو اسی کیفیت پر ادا کرنا بھی لازم اور فرض ہے جس کیفیت پر ان حروف کا ادا کرنا علم قرأت کے اماموں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے متصل سند کے ساتھ ہم تک پہنچایا ہے۔

السوال الثانی (الف).........:۔

(۱) امام حفص کی سند رسول اللہ صلی علیہ وسلم سے کتنے اور کن واسطوں سے جاملتی ہے؟(20)

(۲) صفات عارضہ کیا کیا ہے؟(13)

جواب..............امور مطلوبہ:۔

(۱) امام حفصؒ کی سند کے واسطے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تک۔

(۲) صفات عارضہ۔

(۱)نوٹ:۔ امام حفصؒ کی سند تفصیلاً پرچہ 2014ء۔۱۴۳۵ھ کے سوال اول کے جز(1) میں گزر چکا ہے۔

(۲)صفات عارضہ یہ ہیں:۔

تفخیم،ترقیق،حرکت،سکون،مد،صلہ،ادغام،اقلاب،اخفاء،غنہ،تسہیل،ابدال،حذف،تحریک

☆-------------------☆-------------------☆

السوال الثانی (ب).........:۔

(۱) وہ چھ صورتیں جن میں ''را'' پُر پڑھی جاتی ہے کون کون سی ہے؟(20)

(۲) جس ''را'' پر وقف کیا جائے اس کا کیا حکم ہے؟(13)

جواب...........امور مطلوبہ:۔

(۱) راپُر پڑھنے کی چھ صورتیں۔ (۲) راموقوفہ کا حکم

(۱) نوٹ:۔ را کے پُر پڑھنے کی صورتیں پرچہ 2013ء۔۱۴۳۴ھ کے سوال ثانی (الف) کے جز(1) میں گزر چکا۔

(۲) نوٹ:۔ یہ جز پرچہ 2014ء۔۱۴۳۵ھ کے سوال اول (ب) میں گزر چکا ہے۔

☆-------------------☆-------------------☆

السوال الثالث (الف)..........:۔

(۱) مثلین، متجانسین اور متقاربین کا کیا مطلب ہے اور ان کے اجتماع سے کیا مراد ہے؟ (15)

(۲) ہمزہ کی کتنی قسمیں ہیں اور کیا کیا ہے؟ نیز بتلایئے کہ ہمزہ وصلی پر کون سی حرکت پڑھنی چاہیے؟ (19)

جواب.........امور مطلوبہ:۔

(۱) مثلین، متجانسین اور متقاربین کا مطلب اور انکے اجتماع کا مراد اور ہمزہ کی اقسام۔

(۲) ہمزہ وصلی کی حرکت۔

(۱) مثلین متجانسین او متقاربین اور ہمزہ کی اقسام پرچہ 2014ء۔۱۴۳۵ھ کے سوال ثانی کے اجزاء (1) اور (2) میں گزر چکا ہے۔

(۲) ہمزہ وصلی پر حرکت۔اَلْ کا ہمزہ تو ہمیشہ مفتوح ہی ہوتا ہے جیسے اَلْحَمْدُ اَلرَّحْمٰنُ اَلرَّحِیْمِ اور اَلْجَنَّةُ وغیرہ.اور وہ سات اسم یعنی اِسْمٌ، اِبْنٌ وغیرہ. ان کا اور باب افعال کے سوا ثلاثی مزید، رباعی مزید اور ملحقات برباعی کے مصادر کا ہمزہ ہمیشہ مسکور ہوگا۔جیسے اِمْرَءَ ةٌ اور اِنْتِقَامٌ وغیرہ. اور فعل کے ہمزہ کی حرکت میں تفصیل ہے اور وہ یہ ہے کہ اگر ہمزہ سمیت فعل کا تیسرا حرف مضمومہ بضمہ اصلی ہوگا تب تو ہمزہ بھی مضموم ہی پڑھا جائے گا۔جیسے اُقْتُلُوْا، اُنْظُرُوْ، وغیرہ. اور اگر تیسرا حرف مکسور یا مضموم بضمہ عارضی ہوگا۔تو ان تینوں صورتوں میں ہمزہ مکسور ہوگا جیسا کہ اِضْرِبْ، اِذْهَبْ اور اِتَّقُوْا وغیرہ.

☆---------- یا ----------☆

السوال الثالث (ب)............:۔

(۱) اجتماع ساکنین کی کتنی قسمیں ہیں؟ تعریف لکھ کر حکم بیان کریں۔ (19)

(۲) محل مد کسے کہتے ہیں اور سبب مد کسے کہتے ہے۔ (15)

جواب.........امور مطلوبہ:۔

(۱) اجتماع ساکنین کی اقسام تعریف اور حکم۔ (۲) محل مد اور سبب مد۔

(۱) اجتماع ساکنین کی اقسام پرچہ 2013ء/۱۴۳۴ھ کے سوال ثانی (الف) کے جز (3) میں گزر چکا ہے۔

(۲) محل مد اور سبب مد پرچہ 2014ء/۱۴۳۵ھ کے سوال ثانی (الف) کے جز (۳) میں گزر چکا ہے۔

# الورقة الثانية: مقدمة الجزری

۱۴۳۴ھ 2013ء

السوال الاوّل (الف)..........:۔

باب معرفۃ التجوید کے ابیات مع اعراب وترجمہ ومختصر تشریح تحریر کریں۔ (ص 72 شرح)

جواب..........امور مطلوبہ:۔

باب معرفۃ التجوید کے ابیات مع اعراب وترجمہ ومختصر تشریح۔

باب معرفۃ التجوید:۔

تجوید کے حکم اور اس کی حقیقت کا بیان۔

(ش) وَالْاَخْذُ(۱) بِالتَّجْوِیْدِ حَتْمٌ (۲) لَّازِمٌ مَنْ لَّمْ یُجَوِّدِ الْقُرْآنَ اٰثِمٌ

ترجمہ:۔ اور تجوید کا حاصل کرنا ضروری اور لازم ہے۔ اور جو شخص قرآن کو تجوید سے نہ پڑھے وہ گنہگار ہے۔

حاشیہ(۱) اَخْذ بالتجوید سے مراد تجوید کا علم اور اس پر عمل کرنا۔(۲) حتمٌ لّازِمٌ ایسا ضروری جو لازم ہو۔ حتم اور لازم متحد المعنی ہے یا لازِمٌ تاکید ہے حَتْمٌ کی۔

(ش) لِاَنَّہٗ (۱) بِہٖ (۲) الْاِلٰہُ اَنْزَلَا ۱/۲۷ وَھٰکَذَا مِنْہُ اِلَیْنَا وَصَلَا

ترجمہ:۔ اس لیے کہ شان یہ ہے کہ اس قرآن کو اللہ تعالیٰ نے اس تجوید ہی کے ساتھ نازل کیا ہے۔ اور اسی طرح یعنی تجوید ہی کے ساتھ اُس حق تعالیٰ سے ہم تک پہنچا ہے۔

حاشیہ:۔(۱) لانہٗ کی ضمیر یا ضمیر شان ہے یا اس کا مرجع قرآن ہے۔(۲) بِہٖ کی ضمیر کا مرجع تجوید ہے۔

تشریح:۔

تجوید کا حکم یہ ہے کہ اس کا حاصل کرنا ضروری، لازم ہے اور قرآن مجید کو تجوید کے خلاف پڑھنے سے انسان گنہگار ہوتا ہے۔ اور اس کی دلیل یہ ہے کہ قرآن مجید نازل بھی تجوید ہی کے ساتھ ہوا ہے۔ چانچہ ارشاد باری ہے۔ وَرَتَّلْنٰـہُ تَرْتِیْلًا اَیْ نَزَّلْنٰہُ بِالتَّرْتِیْل. (۱) ای بالتجوید. یعنی ہم نے قرآن مجید کو تجوید و ترتیل ہی کے ساتھ نازل کیا ہے۔ اور نبی ﷺ اور صحابہؓ اور شیوخ کے ذریعہ اسی ترتیل و تجوید والی کیفیت کے ساتھ حق تعالیٰ شانہ، کے دربار سے ہم تک پہنچا ہے۔

حاشیہ(۱) ترتیل عام ہے جو کہ تجوید حروف کی تحسین مخارج وصفات کی ادا اور اسکے تمام متعلقات کو شامل ہے۔(العصا یا الوھبیہ)

(ش) وَهُوَ اَيْضًا حِلْيَةُ التِّلَاوَةِ ۲/۲۹ وَزِيْنَةُ الْاَدَاءِ وَالْقِرَاءَةِ

ترجمہ:۔ اوروہ تجوید تلاوت کا زیور بھی ہے اورادااورقرأت کی زینت بھی ہے۔

تشریح:۔

تجوید ضروری اور فرض تو ہے ہی کیوں کہ حروف کا صحیح ادا ہونا اسی پر موقوف ہے اوراس کے علاوہ اس میں یہ خوبی بھی ہے کہ اس سے تلاوت میں زینت وخوبصورتی پیدا ہوجاتی ہے اورادا وقرأت میں رونق آجاتی ہے۔ پس عاقل کے لئے کسی طرح بھی زیبا نہیں کہ اس علم کو ترک کردے۔ جس سے کلام الٰہی کی خوبیوں کو چار چاند لگ جاتے ہیں۔

ش وَهُوَ اِعْطَاءُ الْحُرُوْفِ حَقَّهَا مِنْ صِفَةٍ لَهَا وَمُسْتَحَقَّهَا (۱)

ترجمہ:۔ اوروہ تجوید حروف کو ان کا حق دینا ہے جو ان کی صفات (لازمہ) سے ہے اوران کے مستحق کا دیدینا ہے۔

حاشیہ:(۱) مستحق سے مراد صفات عارضہ ہے۔

(ش) وَرَدُّ كُلِّ وَاحِدٍ (۲) لِاَصْلِهٖ وَاللَّفْظُ (۳) فِيْ نَظِيْرِهٖ كَمِثْلِهٖ

ترجمہ:۔ اوروہ تجوید حرف کا اس کی اصل کی طرف لوٹا دینا ہے۔ اورحرف کا ادا کرنا اِس کے مانند میں اسی پہلے حرف کی مثل ہے۔

حاشیہ(۲) یعنی كُلُّ وَاحِدٍ مِنْ حُرُوْفٍ یعنی حروف میں سے ہرایک حرف کا لوٹانا۔ (۳) لفظ سے مراد تلفظ کرنا۔

تشریح:۔

اور مقصد یہ ہے کہ ایک حرف جتنی جگہ بھی آئے اس کو ہرجگہ اسی طرح عمدگی اور صحت کے ساتھ ادا کرنا چاہئے جس طرح پہلی جگہ ادا کیا تھا۔ اور یہ نہ ہو کہ ایک دوجگہ تو عمدگی سے ادا کریں اور باقی موقعوں میں اسی حرف کو غلط طریقے سے ادا کریں۔

(ش) مُكَمِّلاً (۱) مِنْ غَيْرِ مَا تَكَلُّفٍ بِالْلُّطْفِ فِي النُّطْقِ بِلَا تَعَسُّفٍ

ترجمہ:۔ حالاں کہ وہ قاری کسی بناوٹ کے بغیر (نیز) ادا کرنے میں نرمی اور عمدگی کے ساتھ سختی اور بے راہی اختیار کرنے کے بغیر تجوید کو کامل کرنے والا ہو یا حالانکہ وہ ملفوظ ان تینوں رعایتوں کے ساتھ کامل کیا ہوا ہے۔

حاشیہ(۱) مُكَمِّلًا میں دو احتمال ہوسکتے ہیں۔(۱) کامل کرنے والا قاری (۲) کامل کیا ہوا لفظ۔

تشریح:۔

مخارج وصفات کی ہرجگہ پوری پوری رعایت رکھیں اور حقوق کو ضائع نہ ہونے دیں۔ نیز ادا کرنے میں تکلف اور

بناوٹ سے بھی پرہیز کریں۔ اور سختی اختیار کیے بغیر حروف کو پوری نرمی سے ادا کریں اور تجوید کے محاسن اور اس کی خوبیوں کا ہر جگہ خیال رکھیں اور تلاوت کو تجوید کے عیوب سے بھی پاک اور صاف رکھیں۔

ش ۔ وَلَيْسَ بَيْنَهُ وَبَيْنَ تَرْكِهِ إِلَّا رِيَاضَةُ (۱) امْرِئٍ بِفَكِّهِ

ترجمہ:۔ اور اس تجوید کی رعایت رکھنے اور چھوڑ دینے میں انسان کے اپنے جبڑوں یعنی منہ سے محنت کرنے کے سوا اور کوئی بھی فرق نہیں ہے۔

حاشیہ (۱) آدمی کی محنت اور کوشش۔

تشریح:۔

قرآن کو بلا تجوید اور تجوید سے پڑھنے میں جو فرق ہے وہ زبان سے محنت کرنے اور نہ کرنے ہی کا ہے۔ پس جو محنت کرتا ہے وہ بفضلہ تعالیٰ تجوید سے پڑھنے لگ جاتا ہے اور جو محنت نہیں کرتا وہ اس دولت سے محروم رہتا ہے اور قرآن کو بلا تجوید اور اس طریقے کے خلاف پڑھتا ہے۔ جس پر وہ نازل ہوا ہے۔ اور اس شعر میں ان لوگوں کا رد ہے جو صرف کتابوں سے کام چلانا چاہتے ہیں اور چند رسائل دیکھ کر اپنے آپ کو ماہر تجوید سمجھنے لگتے ہیں۔

☆۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ یا ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔☆

السوال الاوّل (ب)..............:۔

باب مخارج الحروف کے ابیات بمعہ اعراب و ترجمہ تحریر کریں۔ (صـ ۲۲ تا ۴۶ شرح جزائیر النفقہ)

جواب.............امور مطلوبہ:۔

باب مخارج الحروف کے ابیات بمعہ اعراب و ترجمہ:

(ش) مَخَارِجُ الْحُرُوفِ سَبْعَةَ عَشَرْ
عَلَى الَّذِي يَخْتَارُهُ مَنِ (۱) اخْتَبَرْ

ترجمہ:۔ حرفوں کے مخارج سترہ ہیں۔ (یہ شمار) اس (قول کی بناء) پر (ہے) جس کو وہ (شخص) پسند کرتا ہے۔ جس نے (ان مخارج کو) آزمایا (اور جانچا) ہے۔ حاشیہ (۱) امام خلیل فراھیدیؒ اور جمہور قراء کے نزدیک سترہ مخارج ہیں۔ (یختارہ) کا لفظ اس لئے ذکر کیا کہ مخارج کی تعداد میں اختلاف ہے عند القراء۔

ش
فَـالِفُ (١) الْـجَـوْفُ وَاُخْتَـا (٢) هَـا وَهِـيْ
حُـرُوْفُ مَـدٍّ لِـلْـهَـوَآءِ تَـنْـتَـهِـيْ

ترجمہ:۔ پس الف اور اسکے دونوں ساتھی (واؤاور یاءِ مدہ) جو ہیں (ان کا مخرج) جوف ہے اور یہ تینوں مد کے حروف ہیں جو ہوا پر ختم ہوتے ہیں۔

حاشیہ (١) یعنی اَیْ فَمَخْرَجُ الاَلِفِ ۔(٢) اُخت بہن کو کہتے ہیں لیکن یہاں مراد الف کے دو ساتھی حروف واؤاور یاء مدہ مراد ہے۔

فَالِفُ الْـجَوْفُ وَاُخْتَاها : کا مختصر ترجمہ اس طرح بھی کیا جاسکتا ہے۔ پس الف اور اس کے دونوں ساتھیوں کا مخرج جوف ہے۔

ثُـمَّ لِاَقْـصَـى الْـحَـلْـقِ (٣) هَـمْـزٌ هَـآءٌ
ثُـمَّ لِـوَسْـطِـهٖ فَـعَـيْـنٌ حَـآءٌ

ترجمہ:۔ پھر اقصیٰ حلق میں ہمزہ اور ھاء (کا مخرج) ہے۔ پھر اس حلق کے وسط میں عین اور حاء (کا مخرج) ہے۔

حاشیہ (٣) یعنی اقصائے حلق خاص ہے یا ثابت ہے ہمزہ اور ھاء کیلئے۔

اَدْنَـاهُ (٤) غَيْـنٌ خَـآءُ (٥) هَـا وَالْـقَـافُ
اَقْـصَـى الـلِّـسَـانِ فَوْقُ ثُـمَّ الْـكَـافُ

ترجمہ:۔ اس حلق کا ادانیٰ (وہ حصہ جو منہ کی طرف ہے) غین اور اس غین کی خاء کا مخرج ہے اور قاف جو ہے (اس کا مخرج) زبان کی جڑ یعنی اسکا بالائی حصہ ہے۔ پھر کاف جو ہے.........

حاشیہ (٤) یعنی ادنائے حلق۔(٥) یعنی غین کا خاء، خاء کا غین کے ساتھ مخرج اور دوسری تین چیزوں میں اشتراک ہے اسلئے غین کی خاء کہا۔

اَسْـفَـلُ (١) وَالْـوَسْـطُ (٢) فَـجِـيْـمُ الشِّـيْـنُ يَـا
وَالـضَّـادُ مِـنْ حَـافَـتِـهٖ اِذْ وَلِـيَـا

ترجمہ:۔ اس کا مخرج (قاف کے) مخرج سے نیچے (ذرا منہ کی طرف ہٹ کر) ہے۔ اور (زبان اور تالوں کا) درمیان جو ہے پس مخرج ہے۔ جیم شین اور یاء (غیر مدہ) کا۔ اور ضاد نکلتا ہے۔ اس (زبان) کے حافہ (کروٹ) سے، جبکہ ہے وہ (حافہ)

حاشیہ (١) یعنی قاف کے مخرج سے نیچے۔(٢) یعنی وسط لسان ساتھ اوپر تالو کے۔

اَلاَضْـرَاسَ مِـنْ اَيْسَـرَ اَوْ يُـمْـنَـاهَـا

وَاللاَّمُ اَدْنَـاهَـا لِـمُـنْتَهَـا (٣) هَـا

ترجمہ:۔ ڈاڑھوں سے یہ ڈاڑھیں بائیں جانب کی ہوں یا اس (حافہ) کے دائیں طرف کی۔ اور لام جو ہے (اس کا مخرج حافہ) کا ادنیٰ (یعنی منہ کے قریب والا حصہ) ہے اس حافہ کے آخر تک۔

حاشیہ (۳) لِمُنْتَهَاهَا میں لام بمعنی الیٰ اور ادناها لِمُنْتَهَاهَا سے مراد زبان کی کروٹ (جانب) کا وہ حصہ جو ضاحک سے زبان کی نوک آخر تک ہے (عطایا وھبیہ)

وَالـنُّـوْنُ مِـنْ طَـرَفِـهٖ تَـحْـتُ (٤) اجْـعَـلُوْا

وَالـرَّا يُـدَانِيْـهِ لِـظَهْـرٍ اَدْخَـلُ

ترجمہ:۔ اور نون نکلتا ہے اس (زبان) کی نوک سے، (یعنی) ادا کرو نون کو مخرج لام کے نیچے۔ اور را جو ہے اس کا مخرج اس (نون) کے قریب ہی ہے، (البتہ) یہ (راء) زبان کی پشت میں بھی دخل رکھتی ہے۔

حاشیہ (٤) ای اجعلوا النُّوْنَ تحت اللّام.

وَالـطَّـآءُ وَالـدَّالُ وَتَـا مِـنْـهُ (١) وَمِـنْ

عُـلْـيَـا الثَّـنَـايَـا وَالـصَّـفِيْـرُ مُسْتَكِـنْ

ترجمہ:۔ اور طاء اور دال اور تاء نکلتے ہیں (اس زبان کی نوک) سے اور ثنایا علیا (کی جڑوں) سے۔ اور صفیر کے حروف (سین، صاد، زاء) ادا ہوتے ہیں۔

حاشیہ (۱) یعنی طرف لسان اور ثنایا علیا سے۔

مِـنْـهُ وَمِـنْ فَوْقِ (٢) الثَّـنَـايَـا السُّفْلٰى

وَالـظَّـآءُ وَالـذَّالُ وَثَـا لِـلْـعُـلْـيَـا

ترجمہ:۔ اس (زبان کی نوک) سے اور ثنایا سُفلیٰ کے اوپر (اندر والے کناروں) سے اور ظاء اور ذال اور ثاء اوپر کے دانتوں میں ہیں۔

حاشیہ (۲) ثنایا سفلی کا اوپر والا حصہ۔

مِنْ طَرَفَیْهِمَا (۳) وَمِنْ بَطْنِ الشَّفَهْ
فَالْفَا مَعَ اطْرَافِ الثَّنَایَا الْمُشْرِفَهْ

ترجمہ:۔ ان دونوں (زبان اور ثنایا علیا) کے کناروں سے اور فاء نکلتی ہے (نیچے کے) ہونٹ کے شکم (اندر والے حصہ) سے ثنایا علیا کی نوکوں سمیت۔ حاشیہ (۳) یعنی نوک زبان اور ثنایا علیا کا کنارہ۔

لِلشَّفَتَیْنِ الْوَاوُ بَآءٌ مِّیْمٌ
وَغُنَّةٌ مَّخْرَجُهَا الْخَیْشُوْمْ

ترجمہ:۔ واؤ، با (اور) میم ہونٹوں میں ہیں۔ (یعنی ان تینوں کا مخرج دونوں ہونٹ ہیں) اور غنہ جو ہے اسکا مخرج خیشوم (ناک کی جڑ) ہے۔

السوال الثانی (الف)..............:۔

| | |
|---|---|
| وَابدَابهمز الوصل من فعل بضم | ان کان ثالث مِن الفعل یُضم |
| وَاکسره حال الکسر وَالفتح و فی | الاسمآء غیر اللام کسرها وَفی |
| ابن مَع اِبنَتِ امرئٍ وَاثنَیْنِ | وامراة وَاسم مَعَ اثنتین |

(۱) ابیات پر اعراب لگائیں اور ترجمہ کریں۔

(۲) ہمزہ وصلی سے ابتدا کرنے کے قواعد تحریر کریں۔

(۳) فعل کا تیسرا حرف اگر مفتوح ہے تو ہمزہ وصلی کو مکسور ہی کیوں پڑھیں؟ مفتوح یا مضموم کیوں نہیں پڑھ سکتے۔

(۴) الاسماء جو کہ دوسرے شعر میں ہے، اس سے ہر قسم کے اسماء مراد ہیں یا کوئی خاص اسماء کی طرف اشارہ ہے۔ اگر کسی خاص اسماء کی طرف اشارہ ہے تو وہ کون سے ہیں۔

جواب........امور مطلوبہ (۱):۔

(۱) ابیات پر اعراب اور ترجمہ۔ (۲) ہمزہ وصلی سے ابتداء کرنے کے قواعد۔

(۳) فعل کے تیسرے حرف مفتوح ہونے کی صورت میں ہمزہ وصلی مکسور ہونے کی وجہ۔

(۴) دوسرے شعر میں الاسماء کی مراد

(۱) ابیات پر اعراب اور ترجمہ:۔

وَابْدَا بِهَمْزِ الْوَصْلِ مِنْ فِعْلٍ بِضَمّْ
اِنْ كَانَ ثَالِثٌ مِّنَ الْفِعْلِ يُضَمّْ

ترجمہ:۔ اور ابتدا کر فعل کے ہمزہ وصلی سے ساتھ ضمہ کے اگر ہو فعل کا تیسرا حرف ضمہ دیا ہوا۔

وَاكْسِرْهُ حَالَ الْكَسْرِ وَالْفَتْحِ وَفِيْ
الاسْمَآءِ غَيْرَ (۱) اللَّامِ كَسْرُهَا وَفِيْ

ترجمہ:۔ اور کسرہ دے اس (ہمزہ وصلی) کو (فعل کے تیسرے حرف کے) کسرہ اور فتحہ والا ہونے کی حالت میں (اور عارضی ضمہ کا بھی یہی حکم ہے) اور ان اسموں میں جو لام کے بغیر ہیں (یعنی جن کے شروع میں الْ نہیں ہے) اس (ہمزہ) کا کسرہ کامل (اور پورا) ہے۔

حاشیہ (۱) یعنی وہ اسماء جن کے شروع میں الْ نہ ہو تو ان کے شروع میں بھی کسرہ آئے گا۔

اِبْنٍ مَّعَ ابْنَتِ امْرِئٍ وَّاثْنَيْنِ
وَامْرَاَةٍ وَاسْمٍ مَّعَ اثْنَتَيْنِ

ترجمہ:۔ یعنی اِبْن میں سمیت اِبْنَت اور اِمْرِئٌ اور اِثْنَیْن اور اِمْرَاَۃ اور اِسْمٍ اِثْنَتَیْنِ کے۔

(۲) ہمزہ وصلی سے ابتداء کرنے کے قواعد:۔

چونکہ کلام میں ساکن سے ابتدا کرنا دشوار و محال ہے اور ابتداء کے لئے کلمہ کے پہلے حرف کا متحرک ہونا ضروری ہے اس لیے اگر اول پر پہلے ہی سے حرکت ہو تب تو کوئی دشواری پیش نہیں آتی اور آسانی سے ابتداء ہو جاتی ہے لیکن اگر کلمہ کا پہلا حرف ساکن ہو تو پھر ہمزہ وصلی کے ہونے کی حاجت پیش آتی ہے۔ پس ہمزہ وصلی ماضی میں یا امر میں ہو تو اس کا قاعدہ یہ ہے کہ فعل (۱) کے تیسرے حرف کو دیکھو اگر اس پر لازمی ضمہ ہو ظاہراً ہو خواہ تقدیراً (۲) ہو تو ہمزہ وصلی کو ضمہ دو جیسے۔ اُخْرُجْ، اُنْظُرْ، اُجْتُثَّتْ، وغیرہ۔ اور اگر تیسرے حرف پر کسرہ ہو ظاہری خواہ تقدیری یا فتحہ ہو تو ان دونوں صورتوں میں ہمزہ کو کسرہ دو۔ جیسے۔ اِضْرِبْ، اِرْجِعْ، اِمْشُوْ، یہ تقدیری کسرہ کی مثال ہے کیونکہ اس کی اصل اِمْشِیُوْ تھی جیسا کہ اوپر درج ہو چکا ہے اور جیسے۔ اِسْمَعْ، اِعْلَمْ، اِجْتَنِبْ، اِنْطَلِقْ، وغیرہ۔

حاشیہ (۱) فعل مضارع (۲) یعنی کی وہ اصلی حرکت جو کسی صرفی قاعدے کی وجہ سے بدلی ہو۔

(۳) فعل کے تیسرے حرف مفتوح ہونے کی صورت میں ہمزہ وصلی مکسور ہونے کی وجہ:۔

فعل کے تیسرے حرف پر فتحہ ہونے کی صورت میں مناسب یہ تھا کہ ہمزہ وصلی کو فتحہ دیتے اور اَسْمَعْ ، اَسْتَخْرَجَ، اَسْتَخْرِجْ، کہتے ہیں ایسا اس لیے نہیں کیا کہ قطعی ہمزہ بھی اکثر فتحہ ہی سے آتا ہے پس اگر وصلی کو بھی فتحہ دیدیتے تو صیغوں میں التباس (مشابہت) اور شبہ پیدا ہوجاتا ہے مثلاً اِفْتَحْ اور اِسْمَعْ کو اَفْتَحُ اور اَسْمَعُ کہتے تو یہ پتہ نہ چلتا کہ امر کا صیغہ ہے یا جزم (۱) والے مضارع کا واحد متکلم ہے۔

حاشیہ (۱) فعل مضارع کی وہ قسم جس پر لم جازمہ کی وجہ سے آخری حرف پانچ صیغوں کا ساکن ہوتا ہے۔

(۴) دوسرے شعر میں الاسماء کی مراد:۔

دوسرے شعر میں الاسماء سے مراد خاص قسم کے اسماء مراد ہیں یعنی ہمزہ کے بعد تعریف کے لام کے سوا کوئی اور حرف ہو تو پھر ہمزہ کو کسرہ دیتے ہیں اور قرآن میں اس قسم کے اسم سات آئے ہیں۔ (۱) اِبْنٌ (۲) اِبْنَتٌ (۳) اِمْرُؤٌ (٤) اِمْرَءَةٌ (٥) اِثْنَيْنِ (٦) اِثْنَتَيْنِ (٧) اِسْمٌ

☆ ـــــــــــــ یا ـــــــــــــ ☆

السوال الثانی (ب)............:۔

شعر نمبر ۶ وَاولـی مثـل وجـنـس ان سـکـن ادغـم کَـقُـل رب وبـل لاوَأبـن

شعر نمبر ۷ فـی یـوم مـع قـالـوا وهـم وقـل نـعـم سبحـه لاتـزغ قلـوب فـاالتَقَمْ

(۱) ابیات پر اعراب لگائیں، ترجمہ کریں اور دوسرے بیت کی تشریح کریں۔ (ص ۱۱۱ شرح)

(۲) ادغام صغیر و کبیر، ادغام تام و ناقص اور ادغام مثلین، ادغام متجانسین و ادغام متقاربین کی تعریفات مع امثلہ تحریر کریں۔

(۳) فی یوم اور قالوا وهم میں ادغام کے عدم جواز کی وجہ تحریر کریں۔

جواب.........امور مطلوبہ:

(۱) ابیات کے اعراب و ترجمہ اور دوسرے بیت کی تشریح۔

(۲) ادغام صغیر و کبیر، ادغام تام و ناقص، ادغام مثلین، متجانسین، متقاربین۔

(۳) فی یوم اور قالوا وهم میں ادغام کے عدم جواز کی وجہ۔

(۱) ابیات کے اعراب مع ترجمہ اور دوسرے بیت کی تشریح:۔ (ص ۱۱ سنہ ح)

وَاَوَّلَیْ (۱) مِثْلٍ وَّجِنْسٍ اِنْ سَکَنْ
اَدْغِمْ کَقُلْ رَّبِّ وَبَلْ لَّاوَاَبِنْ (۲)

فِیْ یَوْمِ مَعْ قَالُوْا وَھُمْ وَقُلْ نَعَمْ
سَبِّحْهُ لَا تُزِغْ قُلُوْبَ فَالْتَقَمْ

ترجمہ(۱):۔اور مثلین اور متجانسین دونوں میں کے پہلے پہلے حرف کا ادغام کر اگر وہ ساکن ہو اور اس کی مثال قُلْ رَّبِّ اور بَلْ لَّا کی طرح ہے۔

ترجمہ(۲):۔اور فِیْ یَوْمِ کی یاء کا اظہار کر قَالُوا وَھُمْ کے واؤ سمیت اور قُلْ نَعَمْ کے لام اور سَبِّحْهُ کی حا اور لَاتُزِغْ قُلُوْبَنَا کے غین اور فَالْتَقَمَهُ الْحُوْتُ کے لام کو بھی اظہار سے پڑھ۔

حاشیہ(۱) اَوَّلَیْ کی اصل اَوَّلَیْنِ ہے یہاں نون تثنیہ اضافت کی وجہ سے گرا ہے۔ (۲) اور تو اظہار کر فی یوم وغیرہ میں۔

بیت کی تشریح:۔

ادغام مثلین میں سے مدہ کا اظہار ضروری ہے جیسے قَالُوْ وَھُمْ وغیرہ.

البتہ اگر مثلین ایک ہی کلمہ میں ہوں اور ان میں سے پہلا مدہ ہو تو پھر ادغام ضروری ہے جیسے۔اَلنَّبِیُّ،اور متجانسین میں سے حلقی کا حلقی میں ادغام نہیں ہوتا جیسے فَاصْفَحْ عَنْهُمْ اور اسی طرح حلقی میں سے متقاربین میں بھی نہیں ہوتا۔ جیسے فَسَبِّحْهُ اور اسی طرح غین کا قاف میں بھی نہیں ہوتا جیسے لَاتُزِغْ قُلُوْبَنَا اور متقاربین میں سے نون کا یرملون کے پانچ حرفوں میں اور اَلْ تعریفی کے لام کا چودہ شمسی حروف میں سب کے لیے ادغام ہے اور اسی طرح قُلْنَا ، جَعَلْنَا، اور فَالْتَقَطَهٗ وغیرہ کلمات کا جو لام فعل میں آرہا ہو جو ماضی میں تو درمیان میں بھی ہوتا ہے جیسے فَالْتَقَمَهٗ اور فَالْتَقَطَهٗ وغیرہ آخر میں بھی جیسے قُلْنَا، جَعَلْنَا اَرْسَلْنَا، اَنْزَلْنَا اور فعل امر میں آخر ہی میں ہوتا ہے جیسے قُلْ نَعَمْ اور اَنْزِلْنِیْ تو اس کو اظہار سے پڑھنا واجب ہے۔اور ادغام درست نہیں لیکن یہ حکم لام اور راء کے سوا اور حروف میں ہیں۔

(۲) ادغام صغیر، کبیر، تام، ناقص وغیرھم کی تعریفات مع امثلہ:۔

ادغام صغیر:۔

اگر ادغام میں مدغم پہلے ہی سے ساکن ہو تو ایسے ادغام کو ادغام صغیر کہتے ہیں۔جیسے بَلْ لَّا اور قُلْ رَّبِّ اور نَخْلُقْکُّمْ وغیرہ۔

ادغام کبیر:۔

اگر مدغم حرکت والا ہو پھر ساکن کر کے ادغام کیا گیا ہو تو اس ادغام کو ادغام کبیر کہتے ہیں جیسے اَتُحَآجُوْٓنِّیْ کہ اصل میں اَتُحَآجُوْنَنِیْ اور مَكَّنِّیْ کہ اصل میں مَكَّنَنِیْ تھا وغیرہ۔ اور انکو صغیر اور کبیر کہنے کی وجہ یہ ہے کہ اول میں عمل کم اور ثانی میں زیادہ ہوتا ہے۔

ادغام تام:۔

(دو قسمیں ہیں) اگر مدغم فیہ سے بالکل بدل کر اس طرح ادغام کیا جائے کہ مدغم کی کوئی صفت بھی باقی نہ رہے تو یہ ادغام تام کہلاتا ہے جیسے قُلْ رَّبِّ مِنْ لَّدُنْهُ اور عَبَدْتُّمْ وغیرہ کہ ان میں لام را سے نون لام سے اور دال تا سے بالکل بدل جاتا ہے۔

ادغام ناقص:۔

اگر مدغم، مدغم فیہ سے پوری طرح نہ بدلے بلکہ اس کی کوئی صفت باقی رہے تو یہ ادغام ناقص کہلاتا ہے جیسے: مَنْ یَّقُوْلُ مِنْ وَّلِیٍّ اور فَرَّطْتُّمْ وغیرہ کہ ان میں نون واؤ اور یا سے اور اسی طرح طا تا سے بالکل نہیں بدلتا۔

ادغام مثلین:۔

اگر ادغام ایسے دو حرفوں میں ہوا ہے۔ جو مثلین (۱) ہیں تو وہ ادغام بھی مثلین کہلائے گا جیسے۔ اِذْ ذَّهَبَ اور قَدْ دَّخَلُوْ وغیرہ۔

حاشیہ (۱) دو ایک جیسے حروف۔

ادغام متجانسین:۔

اگر ادغام ایسے دو حرفوں میں ہوا جو متجانسین ہیں جیسے عَبَدْتُّمْ قَالَتْ طَّآئِفَةٌ اور فَرَّطْتُّ وغیرہ تو یہ ادغام متجانسین کہلائے گا۔ کیونکہ دال و تا، تا و طا اور ایسے ہی طا و تا کا مخرج تو اگرچہ ایک ہی ہے مگر یہ تمام صفات میں شریک نہیں ہیں۔

حاشیہ (۲) یعنی صفحہ ۴۵ سے لکھ کر وہاں سے مٹا دو۔

ادغام متقاربین:۔

اگر ادغام ایسے دو حرفوں میں ہوا ہے کہ جو متقاربین (۲) ہیں جیسے قُلْ رَّبِّیْ مِنْ لَّدُنْهُ اَلَمْ نَخْلُقْكُّمْ اور مِنْ مَّالٍ وغیرہ تو یہ ادغام متقاربین کہلائے گا اس لیے کہ قاف و کاف تو قریب المخرج ہیں اور میم و نون قریب الصفات اور لام و را اور نون و لام قریب المخرج بھی ہیں اور قریب الصفات بھی۔

حاشیہ (۲) وہ دو حروف جو قریب المخرج یا قریب الصفات یا دونوں ہو

(۳) فی یَوْمٍ اور قَالُوْ وَهُمْ میں ادغام کے عدم جواز کی وجہ:۔

مذکورہ الفاظ میں ادغام نہ ہونے کی وجہ یہ ہے کہ مثلین میں سے پہلا حرف مدہ ہے اور دونوں ایک کلمہ میں بھی نہیں ہیں اس لئے ان میں ادغام نہیں کیا جاتا۔

قاریؒ لکھتے ہیں کہ ان کو عام معنیٰ کے اعتبار سے مثلین کہہ دیتے ہیں ورنہ حقیقۃً ایسا نہیں ہے کیونکہ ان میں سے پہلا مدہ اور دوسرا متحرک ہے اور مثلین جب ہوتے کہ دونوں مدہ ہوتے۔(۱)

حاشیہ(۱) یعنی قاریؒ کے نزدیک مثلین ہونے کے لئے دونوں حروف مثلین کی شکل اور حرکات وسکنات بھی ایک جیسی ہونا ضروری ہے۔(العطایا الوھبیہ)

السوال الثالث (الف)(۱)........:۔

| | |
|---|---|
| (34) فرققن مستفلا من أحرف | وَحاذِرن تفخيم لفظ الألف |
| (35) وهمز الحمد اعوذ اهدنا | الله ثم لام لله لنا |
| (36) وليتلطف وعلى الله ولاالض | والميم من مخمصة ومن مرض |
| (37) وَباء برق باطل بهم بذى | وَاحرص على الشدة والجهر الذى |
| (38) فيها وَفى الجيم كحب الصبر | ربوة اجتثت وحج الفجر |

(۱) اعراب لگائیں ترجمہ کریں۔

(۲) ان ابیات میں مصنف نے کن باتوں سے بچنے کی تاکید کی ہے؟ مکمل تفصیل سے ذکر کریں۔

(۳) نیز بتلائیں کہ یہ ابیات کس عنوان کے تحت جمع ہیں۔

جواب..........امور مطلوبہ:۔

(۱) اعراب وترجمہ۔

(۲) ابیات میں مصنف کی چند باتوں سے بچنے کی تعیین۔

(۳) عنوان ابیات

(۱) اعراب وترجمہ:۔

فَـرَقِّـقَـنْ مُسْتَـفِلاً مِّـنْ اَحْـرُفِ
وَحَـاذِرَنْ تَـفْـخِيْـمَ لَـفْـظِ الْاَلِفِ

ترجمہ:۔ پس ضرور باریک پڑھ تو (ہجاء کے حرفوں میں سے) حروفِ مستفلہ کو اور ضرور پرہیز کر الف کے تلفظ کو پُر کرنے سے۔

وَهَـمْـزِ الْـحَـمْـدُ اَعُـوْذُ اِهْـدِنَـا
اَللّٰهِ ثُـمَّ لَامِ لِـلّٰـهِ لَـنَـا

ترجمہ:۔ نیز پرہیز کر اَلْحَمْدُ ، اَعُوْذُ ، اِهْدِنَا اور اَللّٰهُ کے ہمزہ پر لِلّٰهِ ، لَنَا

وَلْيَتَـلَـطَّفْ وَعَـلَـى اللّٰهِ وَلَا الـضْ
وَالْـمِيْـمِ مِـنْ مَّـخْـمَـصَةٍ وَّمِـنْ مَّـرَضْ

ترجمہ:۔ وَلْيَتَلَطَّفْ وَعَلَى اللّٰهِ اور وَلَا الضَّآلِّيْنَ٥ کے لام اور مَخْمَصَةٍ اور مَرَضْ کی میم

وَبَـآءِ بَـرْقٍ بَـاطِـلٍ بِـهِـمْ بِـذِىْ
وَاحْـرِصْ عَـلَـى الشِّـدَّةِ وَالْـجَـهْـرِ الَّـذِىْ

ترجمہ:۔ اور بَرْقٍ بَاطِلٌ بِهِمْ اور بِذِىْ کی باء کے (پُر پڑھنے سے) بھی اور خوب حرص (کوشش) کر اس شدت اور جہر کے (ادا کرنے پر) جو۔

فِيْهَـا وَفِـى الْـجِيْـمِ كَـحُـبِّ الـصَّبْـرِ
رَبْـوَةٍ نِ اجْـتُـثَّـتْ وَحَـجِّ الْـفَـجْـرِ

ترجمہ:۔ اس باء میں اور جیم میں ہے۔ان دونوں کی مثالیں حُبِّ، بالصَّبْرِ، رَبْوَةٍ، اُجْتُثَّتْ ، بِالْحَجِّ اور وَالْفَجْرِ کی طرح ہیں۔

(۲) ابیات میں مصنف کی چند باتوں سے بچنے کی تعیین:۔

اول بات یہ کہ مستفلہ حروف بائیس ہیں جو: فَحَثَّهٗ، شَسُكَتْ اَجِدَ بَلِنْ عُمَرُ ذَزُوَاىَ میں جمع ہیں ان میں سے را اور لفظ اللہ کا لام یہ دونوں بعض صورتوں میں پر اور بعض میں باریک ہے۔اور باقی اُنیس ہر حال میں باریک ہے۔

دوسری بات یہ کہ الف پُر اور باریک ہونے میں پہلے حرف کے تابع ہے اس بنا پر کہ الف کا وجود ماقبل پر موقوف ہے۔

تیسری بات یہ کہ ہمزہ کو ہرحال میں باریک پڑھنا چاہئے عام ہے کہ کسی باریک حرف کے ساتھ ہو جیسے اَلْحَمْدُ ، اَعُوْذُ اِهْدِنَا یا پُرحرف کے ساتھ جیسے اَللّٰہ.

چوتھی بات یہ کہ با اور جیم میں جو شدت اور جہر کی صفتیں ہیں ان کا بھی بہت خیال رکھنا چاہئے کیوں کہ ان کا اہتمام نہ کرنے سے با میں فا کی اور جیم میں شین کی مشابہت آجاتی ہے۔ با کی مثالیں کَحُبِّ ، اَلصَّبْرِ، رَبْوَةٍ کی طرح اور جیم کی۔ اَلْحَجِّ، اَلْفَجْرِ کی طرح ہیں۔

(۳) عنوان ابیات:۔

یہ ابیات باب استعمال (۱) الحروف کے عنوان کے تحت جمع کیے گئے ہیں۔

حاشیہ (۱) استعمال سے مراد ادا اور تلفظ ہے۔

السوال الثالث (ب)..........:۔

| | |
|---|---|
| وَاظهر الغنة من نون وَ من | ميم اذا ما شددا وأُخفِيَنْ |
| اُلمِيْمَ ان تسكن بغنة لدى | باء على المختارِ مِن اهل الاداء |
| وَاظهرنها عند باقي الاحرُفِ | واحْذَرْ لدى وَاو وَفا أن تختفي |

(۱) اعراب لگائیں اور ترجمہ کریں۔

(۲) میم ساکن و مشدد کے احوال مع تعریفات و امثلہ تحریر کریں۔

(۳) اخفاء شفوی کی ادائیگی کا طریقہ بیان کریں۔

(۴) قاعدہ بوف اور اسکی حقیقت مختصراً تحریر کریں۔

جواب..........امور مطلوبہ:۔

(۱) اعراب و ترجمہ۔

(۲) میم ساکن و مشدد کے احوال مع تعریفات و امثلہ۔

(۳) اخفاء شفوی کی ادائیگی کا طریقہ۔

(۴) قاعدہ بوف اوراسکی حقیقت۔

(۱) اعراب وترجمہ:۔

وَاَظْهِرِ الْغُنَّةَ مِنْ (۱) نُوْنٍ وَّمِنْ
مِيْمٍ اِذَا مَا شُدِّدَا وَاَخْفِيَنْ

ترجمہ:۔ اوراچھی طرح ظاہر کریعنی ایک الف کے برابرادا کرغنہ کونون اور میم میں جب بھی وہ دونوں تشدید دیے جائیں یعنی مشدد ہوں اورضرور اخفاء سے پڑھ:۔

حاشیہ(۱) مِنْ بمعنی فِیْ ہے۔

اَلْمِيْمَ اِنْ تَسْكُنْ بِغُنَّةٍ لَدَا
بَآءٍ عَلَى الْمُخْتَارِ (۲) مِنْ اَهْلِ الْاَدَا

ترجمہ:۔ میم کوساتھ غنہ کے اگر وہ ساکن ہو باء کے پاس اہل ادا کے مختار قول کی بناء پر۔

حاشیہ(۲) علامہ نے مختار کا لفظ اس لئے ذکر کیا کیونکہ میم ساکن کے بعد باء میں اظہار بھی جائز ہے۔لیکن جمہور کے نزدیک اخفاء ہی معتبر ہے۔(عطایاوھبیہ)

وَاَظْهِرَنْهَا (۳) عِنْدَ بَاقِي الْاَحْرُفِ
وَاحْذَرْ لَدَا وَاوٍ وَّفَا اَنْ تَخْتَفِيْ

ترجمہ:۔ اورضرور اظہار سے پڑھ اس میم ساکن کو باقی حرفوں کے پاس،اور بچ واؤ اورفاء کے پاس اس میم ساکن کے اخفاء والا ہوجانے سے۔

حاشیہ(۳) صیغہ واحد مذکر امر حاضر بانون خفیفہ،ھا ضمیر مؤنث کا مرجع میم ساکن ہے۔

(۲) میم ساکن ومشدد کے احوال مع تعریفات وامثلہ:۔

(۱) میم ساکن کے احوال:۔

میم ساکن کے احوال تین ہیں۔اوروہ یہ ہے۔ (۱)ادغام (۲) اخفاء (۳) اظہار

ادغام:۔

اگر میم ساکن کے بعد دوسرا حرف بھی میم ہو جیسے۔ اِلَيْكُمْ مُّرْسَلُوْنَ اور وَمَاهُمْ مِّنْكُمْ وغیرہ تو ادغام ہوگا۔

اخفاء:۔

اگر باءموحدہ ہو جیسے۔ وَمَا هُمْ بِمُؤْمِنِيْنَ اور يَعْتَصِمْ بِاللهِ تو اخفاء ہوگا۔

اظہار:۔

اگر میم اور باء کے علاوہ باقی چھبیس حرفوں میں سے کوئی حرف ہو جیسے۔ فَلَهُمْ أَجْرٌ اور بِهِمْ

وَيَمُدُّهُمْ اور يمدُّهُمْ فِيْ تو اظہار ہوگا۔

میم مشدد کا حال:۔

جب میم مشدد ہو تو اس پہ ایک الف کی مقدار کے برابر غنہ کیا جاتا ہے۔

(۳) اخفاء شفوی کا طریقہ:۔

میم کے اخفاء کا مطلب یہ ہے کہ میم ساکن کو ذرا نرم کر کے غنہ کے ساتھ ادا کیا جائے پس میم ساکن کو غنہ کے ساتھ بہ نسبت اظہار کے قدر نرم کر کے پڑھنا یہی مراد ہے۔

(۴) قاعدہ بوف اور اسکی حقیقت:۔

جب میم ساکن باء سے قبل واقع ہو تو بعض لوگ اس میم کو اظہار سے پڑھتے ہیں اور جب واؤ اور فاء سے قبل واقع ہو تو بعض لوگ اس میم میں اخفاء کرتے ہیں اور بعض لوگ ان تینوں سے پہلے میم کو اسی طرح تھوڑی سی حرکت دے کر پڑھتے ہیں کہ قلقلہ سا ہو جاتا ہے اور اس سارے قاعدہ کا نام بوف کا قاعدہ رکھا ہے۔ باء، واؤ، فاء ان تینوں سے پہلے میم کے سکون کو حرکت دے کر پڑھنا اور واؤ، فاء سے پہلے میم کا اخفاء کرنا یہ دو باتیں تو قطعاً غلط اور بے اصل ہیں فن کی کسی معتبر کتاب میں بوف کے نام سے کوئی قاعدہ موجود نہیں البتہ میم ساکن اگر باء سے پہلے واقع ہو تو اس میں اظہار بھی جائز ہے۔ (جو اصلی ہو اور نون ساکن) لیکن اولیٰ اور بہتر اس میں بھی اخفاء ہی ہے۔

# الورقة الثانية مقدمة الجزری

۱۴۳۵ھ/2014ء

السوال الاوّل............(الف):۔

(۱) مقدمہ جذریہ کے ابتدائی پانچ اشعار مع اعراب وترجمہ لکھ کر پہلے شعر کی تشریح ایسی کریں کہ محقق جذری کا نام ونسب اور حالات آشکارا ہو جائیں۔(ص۱ تا ۹ شرح)

(۲) باب الراءات میں مذکورہ اشعار مع ترجمہ لکھ کر بتائیے کہ راموقوفہ کے دونوں احکام ''بعد الکسر حیث سکنت'' سے کس طرح مفہوم ہو رہے ہیں جب کہ ملاعلی قاریؒ موقوف علیہا کے احکام کے مستفاد نہ ہونے کے قائل ہیں، احکام کیا ہیں۔

جواب.........امور مطلوبہ:۔

(۱) مقدمہ جذریہ کے ابتدائی پانچ اشعار مع اعراب وترجمہ۔

(۲) باب الراءات کے اشعار مع ترجمہ لکھ کر بتائیے کہ

(۳) راموقوفہ کے احکام کا مفہوم اور ملاعلی قاریؒ کا قول۔

(۱) مقدمہ جذریہ کے ابتدائی پانچ اشعار مع اعراب وترجمہ:۔

يَقُوْلُ رَاجِیْ عَفْوِ رَبٍّ سَامِعِ
مُحَمَّدُبْنُ الْجَزَرِیِّ الشَّافِعِیُّ

ترجمہ:۔ کہتا ہے سننے والے پروردگار کی معافی کا امیدوار جس کا نام محمد ہے جو جزیرہ کے رہنے والے محمد کا بیٹا ہے اور مسلک کی رو سے شافعی ہے۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ وَصَلَّى اللهُ
عَلٰى نَبِيِّهٖ وَمُصْطَفَاهُ

ترجمہ:۔ تمام تعریفیں اللہ ہی کے لیے ہیں۔اور رحمتِ کاملہ نازل فرمائے اللہ تعالیٰ اپنے نبی ﷺ اور اپنے چنے ہوئے پر۔

مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ
وَمُقْرِئِ الْقُرْاٰنِ مَعْ مُحِبِّهٖ

ترجمہ:۔ یعنی محمد ﷺ پر اور آپ کی آل اور آپ کے صحابہؓ اور قرآن کے پڑھانے والوں پر، اس قرآن سے محبت رکھنے والوں سمیت۔

وَبَـــعْــدُ اِنَّ هٰــذِهٖ مُــقَــدِّمَــهْ

فِيْـمَــا عَــلٰــى قَــارِئِـــهٖ اَنْ يَّـعْـلَـمَــهْ

ترجمہ:۔ اور حمد وصلوٰۃ کے بعد تحقیق یہ مقدمہ ایک ابتدائی رسالہ ہے۔ جو ان چیزوں میں ہے۔ جن کا جاننا اس قرآن کے پڑھنے والے پر ضروری ہے۔

اِذْ وَاجِـــبٌ عَــلَيْهِـــمْ مُــحَتَّـمْ (١)

قَبْـــلَ الشُّـــرُوْعِ اَوَّلاً اَنْ يَّــعْــلَــمُــوْا

ترجمہ:۔ اس لئے کہ واجب ہے اوپر ان قرآن پڑھنے والوں کے ایسا واجب جو لازم کیا ہوا ہے۔ یہ کہ معلوم کرلیں وہ قرآن مجید شروع کرنے سے پہلے ہی۔ حاشیہ(١) مُحَتَّمْ تاکید ہے وَاجِبٌ کی۔

**(٢) باب الراءات کے اشعار مع ترجمہ:۔**

وَرَقِّـــقِ الـــرَّآءَ اِذَا مَــــا كُسِـــرَتْ

كَـــذَاكَ بَــعْــدَ الْـكَسْــرِ حَيْـثُ سَـكَـنَـتْ

ترجمہ:۔ اور باریک پڑھ راء کو جب بھی وہ کسرہ دی جائے۔ یعنی مکسور ہو ایسے ہی اس راء کو بھی باریک ہی پڑھ جو کسرہ کے بعد ہو جبکہ وہ ساکن ہو۔

اِنْ لَّـــمْ تَــكُــنْ مِّــنْ قَبْـلِ حَـرْفِ اسْتِـعْلاَ

اَوْ كَـــانَـــتِ (١) الْـكَـسْـرَةُ لَـيْـسَتْ اَصْلاَ

ترجمہ:۔ بشرطیکہ نہ ہو وہ کسرہ کے بعد والی رائے ساکنہ استعلاء کے حرف سے پہلے یا نہ ہو وہ کسرہ ایسا جو نہ ہو اصلی۔

حاشیہ(١) اس عبارت میں قراء کے کئی اقوال ہیں۔ اول یہ کہ کانت عطف ہے تکن پر اور لم کے بجائے مَا مقدر مانے کیونکہ کانت ماضی ہے۔ شیخ یمنیؒ کہتے ہیں کہ اسکا معطوف علیہ مقدر ہے اور اصل عبارت اس طرح تھی۔ وَتُفَخَّمُ الرَّاءُ اِذَا كَانَتْ مِنْ قَبْلِ حَرْفِ استعلاء اور لَيْسَتْ اصلاً سے مراد (عارضیۃ) تو اس عبارت سے تفخیم راء کی حالتیں مراد ہوگی۔

وَالْخُلْفُ فِی فِرْقٍ لِکَسْرٍ یُوْجَدُ
وَاخْفِ تَکْرِیْرًا اِذَا تُشَدَّدُ

ترجمہ:۔ اور فرق کی راء میں خلف ہے۔یعنی اس میں دو وجوہ ہے۔بوجہ اس کسرہ کے جو قاف میں پایا جاتا ہے۔اور چھپا تو تکریر یعنی تکرار حقیقی کو جبکہ وہ راء تشدید دی جائے۔

(۳) راموقوفہ کے احکام اور ملاعلی قاریؒ موقوف علیہا کے احکام کا غیر مستفاد ہونے کا قول:۔

بعد الکَسْرِ حیث سَکَنَتْ سے مراد راء ساکن ہو اور اس سے پہلے کسرہ ہو۔لیکن یہ تین شرط سے باریک ہوتی ہے۔ (۱) کسرہ اصلی ہو (۲) اسی کلمہ میں ہو (۳) راء کے بعد اسی کلمہ میں استعلاء کا حرف نہ ہو۔ان تینوں شرائط میں سے دوسری شرط کے راء سے پہلے کسرہ اسی کلمہ میں ہو بعد الکسر حیث سَکَنَتْ کے ظاہری اور فسادِ معنیٰ سے نکلی ہے جبکہ پہلی اور تیسری شرط مابعد کے شعر سے صراحتاً معلوم ہوتی ہے۔اسی طرح ایک حکم یہ بھی ثابت ہوتا ہے کہ اِن لَم تَکُنْ مِنْ قَبْلِ میں قبیلتہ سے مراد قبیلتہ متصلہ ہے حروف استعلاء کی اگر حروف استعلاء منفصل آئے ہو یعنی ایک ہی کلمہ میں راء کے بعد نہ ہو تو بھی راء مرقق ادا ہوگی جیسے۔اَنْذِرْ قَوْمَکَ۔اسی طرح کسرہ اُس کا ہو جو اصلی کے مرتبہ میں ہو جیسے مِرفَقًا تو راء باریک ہوگی۔اسی طرح بعد الکَسْرِ حیث سکنت راءِ موقوفہ ماقبل کسرہ جیسے کُفِرْ۔قُدِرْ اور راءِ موقوفہ ساکنہ اور اس سے پہلے حرف ساکن ہو سوائے یائے ساکنہ کے اور اس سے ماقبل حرف کا کسرہ ہو جیسے ذِکْر، حِجْر، وغیرہ..یہ صورتیں ترقیق کی مستفاد ہے وصلاً ووقفاً جبکہ ملاعلی قاریؒ بطریق جزری راء موقوفہ میں ترقیق کے غیر مستفاد ہونے کا قائل ہیں۔

السوال الاوّل (ب)..............:۔

(۱) شعر 45,46 مع اعراب وترجمہ لکھ کر تشریح کریں۔نخلقکم میں کیا اختلاف ہے اور وَالعصا قرآن میں کہا آیا ہے۔(حصہ 10b شرح)

(۲) حروف اور محل وقوع کے اعتبار سے تفخیم کے مراتب تحریر کیجئے۔

جواب..........امومطلو بہ:۔

(۱) شعر 45,46 مع اعراب وترجمہ۔نخلقکم میں اختلاف اشعار کی تشریح میں گزر چکا ہے۔

(۲) حروف اور محل وقوع کے اعتبار سے تفخیم کے مراتب۔

(۱) شعر 45,46 مع اعراب وترجمہ:۔

وَحَرْفَ الاِسْتِعْلَآءِ فَخِّمْ وَاخْصُصَا

الاِطْبَاقَ (۱) اَقْوٰی نَحْوُ قَالَ وَالْعَصٰی

ترجمہ:۔ اور پُر پڑھ استعلاء کے حرفوں کو۔اورضرور خاص کردے اطباق کے حرفوں کو ساتھ ایسی تفخیم کے جو زیادہ قوی ہو جو استعلاء کی تفخیم سے، استعلاء اور اطباق کی مثال قَالَ کے قاف اور عَصٰی کے صاد کے طرح ہے۔

حاشیہ(۱) اصل عبارت اس طرح ہے۔وَاخْصُصْ حُرُوْفَ الْاِطْبَاقِ بِالتفخیم الاقوی

وَبَیِّنِ الْاِطْبَاقَ مِنْ اَحَطْتُّ مَعْ

بَسَطْتَّ وَالْخُلْفُ بِنَخْلُقْکُّمْ وَقَعْ

ترجمہ:۔ اور ظاہر کر صفت اطباق کو اَحَطْتُّ کی طاء میں بَسَطْتَّ کی طاء سمیت اور اَلَمْ نَخْلُقْکُّمْ کے قاف میں خلف واقع ہوا ہے۔

تشریح:۔

جس طرح را اور لام کبھی پُر اور کبھی باریک ہوتے ہیں حروف مستعلیہ اور مطبقہ میں یہ بات نہیں ہے بلکہ یہ ہمیشہ پُر ہی ہوتے ہیں۔ البتہ اتنا فرق ہے کہ جن حروف میں استعلاء ہے وہ ان سے کم پر ہوتے ہیں۔ اور دونوں صفتوں میں عموم خصوص مطلق کی نسبت ہے کیوں کہ تمام حروف مطبقہ مستعلیہ ہیں اور بعض مستعلیہ مطبقہ ہیں اور بعض نہیں۔ جیسے خا، غین، قاف، اسلئے دو مثالیں لائے ہیں۔ چنانچہ قال مستعلیہ غیر مطبقہ کی اور عَصٰی مستعلیہ مطبقہ کی مثال ہے۔ فَقَالَ اَحَطْتُّ اور لَئِنْ بَسَطْتَّ میں صفت اطباق کو خوب ظاہر کر کے پڑھو تا کہ طا مطبقہ مستعلیہ جہریہ تا منفتحہ، مستفلیہ مہموسہ کے مشابہ نہ ہو جائے۔ اور نَخْلُقْکُّمْ میں اختلاف ہے کہ اس کی استعلاء کی صفت باقی رکھی جائے گی یا نہیں۔ ابن ناظمؒ (کی تمہید میں ہے کہ استعلاء کا باقی رکھنا مکیؒ وغیرہ کا مذہب) کی رائے پر دونوں وجوہ ہیں لیکن باقی نہ رکھنا اولیٰ ہے۔

نَخْلُقْکُّمْ میں اختلاف اشعار کی تشریح میں گزر چکا ہے۔

(۲) حروف اور محل وقوع کے اعتبار سے تفخیم کے مراتب:۔

ابن طحان اندلسیؒ کے نزدیک پُر حروف کی تفخیم کے تین درجے ہیں۔

(۱) زیادہ اور یہ اس صورت میں ہے کہ پُر حروف پر فتحہ ہو۔

(۲) اس سے کم یہ ضمہ والے میں ہے۔

(۳) اس سے بھی کم یہ کسرہ کی صورت میں ہے۔اور جمہور کے ہاں یہ تفصیل ہے کہ اگر چہ پُر حرف متحرک ہوتو چار درجے ہیں۔

(۱) سب سے اعلیٰ یہ اس صورت میں ہے کہ پُر حرف کے بعد الف ہو۔جیسے (اَلصّٰلِحٰتِ وغیرہ)

(۲) اس سے ایک درجہ کم جب کہ اس پر فتحہ تو ہو لیکن اس کے بعد الف نہ ہو۔جیسے (صَفًّا وغیرہ)

(۳) تیسرے درجہ پر جب کہ پُر حرف پر ضمہ ہو۔جیسے (وَالصُّبْحُ وغیرہ)

(۴) چوتھے درجہ پر جب کہ کسرہ ہو۔جیسے (مُنْتَصِرْ وغیرہ)

اور ساکن میں تین درجے ہیں:۔

(۱) فتحہ کے بعد جیسے اَصْلَحَ.

(۲) ضمہ کے بعد جیسے تُصْلِحُوْ.

(۳) کسرہ کے بعد جیسے اِصْلَاحاً وغیرہ۔

السوال الثانی..........(الف):۔

(۱) باب الادغام کے اشعار مع ترجمہ لکھ کر تشریح کریں، نیز مثلین، متجانسین اور متقاربین کی تعریفات مع امثلہ لکھیں۔(17) (شرح ص 116 تا 125)

(۲) مثال اور ممثل لہ کے مابین عدم تطابق کا جواب ضرور دیجئے۔(16)

جواب..............امور مطلوبہ:۔

(۱) باب الادغام کے اشعار مع ترجمہ وتشریح۔نیز مثلین، متجانسین اور متقاربین کی تعریفات مع امثلہ۔

(۲) مثال اور ممثل لہ کے مابین عدم تطابق۔

(۱) باب الادغام کے اشعار مع ترجمہ الورقۃ الثانیہ 2013ء ۱۴۳۴ھ کے السوال الثانی (ب) کے جز (1) میں گزر چکا ہے۔

(۲) ادغام مثلین، متجانسین اور متقاربین کی تعریفات مع امثلہ سوال ثانی جز (ب) میں گزر چکا ہے۔

(۲) مثال اور ممثل لہ کے مابین عدم تطابق:۔

مثال اور ممثل لہ میں عدم تطابق یہ ہے کہ ناظمؒ نے لام اور راء کا مخرج الگ الگ مگر قریب بتایا ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ دونوں متقاربین ہیں اور یہاں ان کو متجانسین کے ادغام کی مثال میں لائے ہیں۔ جواب یہ ہے کہ بعض کی رائے پر متجانس وہ دو حروف ہیں جو بعض صفات میں متحد اور مخرج میں جدا ہوں پھر اشکال نہیں رہتا۔ دوسرا جواب یہ ہے کہ لام، راء اور نون کے مخارج میں دو مذھب ہیں ایک یہ کہ ان تینوں کا مخرج ایک ہے عند الفراء دوسرا یہ کہ ان کے مخارج جدا جدا ہیں ممکن ہے کہ قرآء کے مذھب کی طرف اشارہ کرنے کیلئے عنوان بدلا ہو۔

السوال الثانی (ب).............:۔

(ا) باب النون والمیم کے اشعار مع ترجمہ وتشریح لکھ کر "علی المختار" سے کیا بیان کرنا چاہتے ہیں۔ (17)

(۲) ادغام کا تذکرہ نہ کرنے کی وجہ لکھنے کے بعد بتلائیں کہ: وَاحْذَرْ لَدٰی وَاوٍ وَّفَا سے کیا مقصود ہے۔ (16)

جواب.........امور مطلوبہ:۔

(ا) باب النون والمیم کے اشعار مع ترجمہ وتشریح اور "علی المختار" کا مفہوم۔

(۲) ادغام کا تذکرہ نہ کرنے کی وجہ اور، واحذر لدٰی کا مقصود۔

(ا) باب النون والمیم کے اشعار مع ترجمہ وتشریح 2013ء ۱۴۳۴ھ کے سوال ثالث جز (ب) میں گزر چکے ہے۔

"علی المختار" کا مفہوم:۔

علی المختار سے مراد یہ ہے کہ میم ساکن کے بعد جب باء آجائے تو وہاں اخفاء افضل ہے اصلِ ادا کے نزدیک اگرچہ اظہار بھی ثابت ہیں۔

(۲) ادغام کا تذکرہ نہ کرنے کی وجہ اور، واحذر لدٰی کا مقصود:۔

اسکی وجہ یہ ہے کہ ادغام کے لئے تشدید لازم ہے اور تشدید والے میم کا حکم بتا چکے ہیں۔ اس لئے اس صورت کا حکم علیحدہ نہیں بتایا۔

وَاحْذَرْ لَدٰی وَاوٍ وَّفَا کا مقصود:۔

واحذر الخ میں تنبیہ فرمائی کہ میم ساکن کے بعد واو اور فا ہوں تو میم میں اخفاء کرنے سے پوری طرح

پرہیز کرنا چاہئے۔(۱) اوراس کی وجہ یہ ہے کہ واؤ تو میم کا ہم مخرج ہے اور فاء کا مخرج میم سے قریب ہے اس لئے اندیشہ تھا کہ شاید طلبہ ان دونوں سے پہلے بھی میم میں اخفاء کرنے لگیں اوراس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ واو کی صورت میں تو میم واو سے بدل جائے گا اور جب میم ساکن کے بعد فا ہوگی تو میم میں فا کی مشابہت آجائے گی اس لئے تاکید فرمائی کہ فا اور واو سے پہلے میم میں ذرا بھی اخفاء نہ کرو۔

حاشیہ(۱) جیسا کہ بعض ناواقف لوگوں نے قاعدہ بوف میں اس کی تصریح کی ہے۔

☆-----------------☆

السوال الثالث............(الف):۔

(۱) باب المد میں سے شعر۶۹،۷۰، مع ترجمہ وتشریح لکھیں، نیز مذکورہ مدود کے نام بھی تحریر کیجئے۔(17) (ص 163 شرح)

(۲) نون مخفی اور حروفِ اخفاء جب ایک یا دو کلموں میں ہوں ان کی پانچ پانچ مثالیں لکھیں۔ (16)

جواب.........امور مطلوبہ:۔

(۱) باب المد میں شعر۶۹،۷۰، مع ترجمہ وتشریح اور مذکورہ مدود کے نام۔

(۲) نون مخفی اور حروفِ اخفاء کی مثالیں۔

(۱) شعر۶۹،۷۰، مع ترجمہ وتشریح اور مذکورہ مدود کے نام:۔

وَالْـمَـدُّ لَازِمٌ وَّوَاجِبٌ اَتٰـى ۔۔۔ وَجَـآئِـزٌ وَّهُـوَ وَقَـصْـرٌ ثَبَـتَـا

ترجمہ:۔ اور مدلازم ہے اور واجب ہے یہ (یعنی ان دونوں میں سے ہر ایک) آیا ہے۔اور (وہ مد) جائز (بھی) ہے (پس مد کی تین قسمیں ہوگئیں) اور یہ (مد) اور قصر دونوں ثابت ہوئے ہیں۔

تشریح:۔

(۱) مد فرعی کی تین قسمیں ہیں:۔(۱) مدلازم (۲) مدواجب اوراسکو مدمتصل اور مدتمکین بھی کہتے ہیں۔
(۳) مدجائز، اور یہ مدمنفصل اور مدعارض دونوں کوشامل ہے۔

(۲) مدجائز خواہ منفصل ہو یا مدعارضی دونوں میں مد وقصر دونوں وجہیں ثابت ہیں۔

(۳) ناظمؒ نے مد کی چار قسمیں بیان فرمائی ہیں۔(ابن الناظمؒ)

(۴) ناظمؒ نے اجمال کے مقام میں تین اور تفصیل میں چار قسمیں بیان کی ہیں۔اور مدعارض کو بھی مدجائز ہی

میں شامل کیا ہے کیوں کہ یہ دونوں اس بات میں مشترک ہیں کہ اجمالاً دونوں ہی میں مدو قصر دونوں درست ہیں۔

فلازِمْ اِنْ جَاءَ بَعْدَ حَرْفِ مَدْ     سَاكِنُ حَالَيْنِ (۱) وَبِالطُّول يُمَدْ

ترجمہ:۔ اگر حرف مدہ کے بعد دونوں حالتوں کی (یعنی ہر وقت رہنے والا) ساکن آجائے تو (اس کا مد) لازم ہے اور اس میں طول سے مد کیا جاتا ہے۔ حاشیہ (۱) یعنی وقف ووصل کا سکون۔

اگر مدہ یا لین کے بعد ایسا سکون آرہا ہو جو وصل میں بھی رہتا ہو اور اس کلمہ پر وقف کرتے ہوئے بھی (جیسے آلْئٰنَ، لَاتُضَآرَّ) (حَآجَّ، الٓمّٓ، کٓھٰیٰعٓصٓ، اَتُحَآجُّوْنِّیْ) تو اس مدہ اور لین کا مد لازم ہے اور وہ سب کے لئے طول سے پڑھا جاتا ہے۔ جس کی مقدار مد طبعی سمیت تین یا پانچ الف کے برابر ہے۔

پس مد لازم کی کل قسمیں چار ہوگئیں:۔ (۱) کلمی مثقل (۲) کلمی مخفف (۳) حرفی مثقل (۴) حرفی مخفف

(۲) نون مخفیٰ اور حروف اخفاء کی مثالیں دوکلموں میں:۔ مِنْ تَحْتِهَا، مِنْ ثَمَرَةٍ رِّزْقًا قَالُوْ، مِنْ قَبْلُ، اَمْوَاتًا فَاَحْيَاكُم.

نون مخفیٰ اور حروف اخفاء کی مثالیں ایک کلمہ میں: عِنْدَ، اَنْفُسِكُمْ، اَنْجَيْنٰكُمْ، اَنْتُمْ، مِنْكُمْ،

السوال الثالث (ب)..........:۔

(۱) باب الوقف والابتداء کے اولین چار اشعار مع ترجمہ وتشریح لکھ کر اوقاف مذکورہ کی تعریفات قلم بند کریں۔(17)

(۲) ابتداء اور اعادہ کی تعریف لکھ کر ابتداء کی قسمیں مع تعریفات وامثلہ تحریر کیجئے۔(16)

جواب.........امور مطلوبہ:۔

(۱) باب الوقف والابتداء کے اولین چار اشعار مع ترجمہ وتشریح۔

(۲) ابتداء اور اعادہ کی تعریف مع ابتداء کی اقسام وتعریفات وامثلہ۔

(۱) باب الوقف والابتداء کے اولین چار اشعار مع ترجمہ وتشریح:۔

(۱) وَبَعْدَ تَجْوِيْدِكَ لِلْحُرُوْفِ
لَابُدَّ مِنْ مَعْرِفَةِ الْوُقُوْفِ

ترجمہ:۔ اور تیرے حرفوں کی تجوید (جان لینے) کے بعد وقوف وابتداء (وقف وابتداء کے موقعوں) کی معرفت (اور ان کے احکام کا معلوم کرلینا) بھی ضروری ہے۔

(۲) وَالْاِبْتِدَآءِ وَهِیَ تُقْسَمُ اِذَنْ
ثَلٰثَةٌ تَامٌ وَّکَافٍ وَحَسَنٌ

ترجمہ:۔ اور یہ (وقوف) اب تقسیم کئے جاتے ہیں تین (قسموں) کی طرف وہ (تین قسمیں) تام، کافی اور حسن ہیں۔

(۳) وَهِیَ لِمَا تَمَّ فَاِنْ لَمْ یُوْجَدٖ
تَعَلُّقٌ اَوْکَانَ مَعْنًی فَابْتَدِیٔ

ترجمہ:۔ اور یہ (تینوں) اس (کلام کے وقف) کی قسمیں ہیں جو پورا ہوگیا ہو۔ پھر اگر نہ پایا جائے کسی قسم کا تعلق (نہ لفظی نہ معنوی) یا ہو وہ (تعلق) از روئے معنیٰ تو ابتداء کر (مابعد سے)

(٤) فَالتَّامُ فَالْکَافِیْ وَلَفْظًا فَامْنَعَنْ
اِلَّا رُؤُوْسُ الْاٰیِ جَوِّزْ فَالْحَسَنْ

(پہلی قسم جہاں مابعد سے کوئی تعلق نہ ہو) وقف تام ہے اور دوسری قسم جس میں مابعد سے لفظی تعلق نہ ہو صرف معنیٰ ہو) وقف کافی اور لفظاً ہو تو منع کر کیونکہ اسوقت اعادہ ضروری ہے۔

اشعار کی تشریح:۔ چونکہ تلاوت میں سانس لینے کی حاجت بھی ضرور پیش آتی ہے اس بناء پر قاری کیلئے ضروری ہے کہ حروف کی تصحیح کے قواعد اور احکام معلوم کر لینے کے بعد وقف وابتداء کے قواعد کا علم بھی حاصل کر لے یعنی وقف کرتے وقت ایسی جگہ اور اس طرح ٹھہرے جس سے عبارت کے معنیٰ میں بھی خلل نہ آئے اور کلمہ بھی مہمل اور غلط نہ ہو جائے۔ اور چونکہ وقف کے بعد ابتداء کی بھی حاجت ہوتی ہے اس بناء پر ضروری ہے کہ ایسی جگہ سے ایسی طرح ابتداء کرے کہ معنیٰ بھی درست ہیں اور کلمہ کی تقطیع بھی نہ ہو۔

ناظمؒ اس بیان میں وقف کی قسمیں اور محل وقف وابتداء کے قواعد بتانا چاہتے چانچہ فرماتے ہیں کہ وقف کی تین قسمیں ہیں۔

تام، کافی، حسن

اور یہ تینوں ( تام، کافی، حسن ) اس (کلام کے وقف) کی قسمیں ہیں جو (مطلب بتانے میں) کامل ہوگیا ہو یعنی اتنے الفاظ آ چکے ہوں کہ اگر پڑھنے والا اس پر ٹھہر جائے تو سننے والا اس کلام کا مقصود سمجھ سکے اور جو کلام ابھی پورا نہ ہوا ہو اسکے وقف کو تام، کافی، حسن کہنے کے بجائے قبیح کہتے ہیں۔ پس اگر (وقف والے کلمہ کا اور اس کے ماقبل کا بعد والے کلمہ سے) تعلق (بالکل) نہ پایا جائے (نہ معنی نہ ترکیباً جس کی صورت یہ ہے کہ پہلا مضمون بالکل ختم ہوگیا ہو اور دوسرا شروع

ہوتا ہو) یا (وہ تعلق صرف) معنی کی رو سے ہو تو (ان دونوں کے مابعد سے) ابتداء کروا عادہ کی ضرورت نہیں۔

پس (ان دونوں میں سے پہلا جس میں تعلق بالکل نہ رہا ہو وقف) تام ہے پھر (دوسرا جس میں تعلق م...
ہو وہ وقف) کافی ہے اور (اگر وہ تعلق) لفظ اور ترکیب کی رو سے بھی ہو تو اسکے مابعد سے ابتداء کرنے کو ضرور ناجائز...
دے۔ سوائے آیات کے سروں کے (کہ ان کے مابعد سے ابتداء کو بھی) جائز رکھا۔ پس (یہ تیسرا وقف) حسن ہے اور یہ...
ہے جس میں مابعد کے ساتھ ترکیب کی رو سے تعلق ہو لیکن مفہوم کی رو سے کلام تام ہو یعنی اتنا ہو جس سے مطلب سمجھ...
آجائے کیونکہ یہ تینوں ایسے ہی وقف کی قسمیں ہیں یا لیکن آیتوں کے سرے جو ہیں۔ ان کے مابعد سے ابتداء جائز رکھی گئی
ہے۔ پس (یہ تیسرا وقف) حسن ہے۔

(۲) ابتداء واعادہ کی تعریف مع ابتداء کی اقسام وتعریفات وامثلہ:۔

اعادہ:۔ وقف کے بعد پیچھے سے لوٹا کر پڑھنے کو اعادہ کہتے ہیں۔

ابتداء:۔ وقف کے بعد آگے شروع کرنے کو وقف کہتے ہیں۔

ابتداء کی پانچ قسمیں ہیں:۔ (۱) احسن (۲) حسن (۳) صحیح (۴) قبیح (۵) اقبح

(۱) احسن (عمدہ تر) وہ ہے کہ اگر اس سے پہلے جملے پر وقف نہ کریں تو مراد کے خلاف دوسرے معنی کا وہم ہوتا ہو یہ ابتداء تام اور کافی کے بعد سے ہوتی ہے پس وہم کے موقع پر وقف کر کے بعد والے کلام سے ابتداء کرنا بہتر ہے۔

مثالیں:۔ (۱) قَوْلُهُمْ (یونس، ویٰسٓ، میں) (۲) وَمَا نُعْلِنُ (ابراہیم میں) (۳) لِلْكٰفِرِيْنَ. (عنکبوت میں وزمر میں) (۴) اَصْحٰبُ النَّارِ. (مومن میں)

(۲) حسن وہ ہے جو اس تام اور کافی کے بعد سے ہو جس میں وصل کرنے سے مراد کے خلاف معنی کا وہم نہ ہوتا ہو۔

(۳) صحیح وہ ہے جو آیات کے بعد سے ہو عام ہے کہ ان کے بعد والا کلام پہلے کلام سے تعلق رکھتا ہو یا نہ رکھتا ہو جیسے۔
وَالَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ یا اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا.

(۴) قبیح وہ ہے جس سے مقصد کے خلاف معنی پیدا ہوتے ہوں جیسے۔ عُزَيْرُ اور اَلْمَسِيْحُ پر وقف کر کے اِبْنُ سے ابتداء کرنا قبیح ہے اور ان دونوں سے پہلے الیھود اور النّصٰرٰی پر وقف کر کے خود عُزَيْرُ اور المسیحُ سے ابتداء کرنا زیادہ قبیح ہے۔

# الورقۃ الثانیہ المقدمۃ الجزری

۱۴۳۶ھ/2015ء

**السوال الاوّل..........(الف):۔**

(۱) شعر نمبر (۱) لکھ کر صاحب قصیدہ کا جامع تعارف لکھئے۔ نیز شافعی وجذری کے متعلق آپ کیا جانتے ہیں؟ تفصیل سے لکھئے۔

(۲) حمد وصلوٰۃ پر تعارف کو مقدم کرنے کی وجہ لکھئے۔

**جواب...............امور مطلوبہ:۔**

(۱) شعر نمبر (۱) اور صاحب قصیدہ کا جامع تعارف شافعی اور جذری کے متعلق تفصیل۔

(۲) حمد وصلوٰۃ پر تعارف کو مقدم کرنے کی وجہ۔

**(۱) شعر نمبر (۱) اور صاحب قصیدہ کا تعارف:۔**

شعر نمبر (۱) اور صاحب قصیدہ کا تعارف 2014ء/۱۴۳۵ کے سوال اول جز (الف) میں گزر چکا ہے

(۲) شافعی وجذری کے متعلق تفصیل:۔ الشافعی نسبت ہے جس کا اطلاق امام محمد بن ادریس بن شافعی قرشی مطلبی اور ان کے مقلدین دونوں پر ہوتا ہے اور یہاں اسکے دو معنی ہوسکتے ہیں۔

(۱) ناظم مذہب کی رو سے شافعی ہیں۔

(۲) نسبت کی رو شافعی ہے اور پہلے معنی مقصد سے قریب اور مقام سے زیادہ مناسب ہے۔ قیاس یہ تھا کہ نسبت کو لا کر مقلد کو شافعی الشافعی کہتے ہیں لیکن اختصار کے پیش نظر ایک نسبت کو حذف کر دیتے ہیں۔ یہاں ایک باریک لطیفہ ہے اور وہ ہے کہ حنفیہ کی نسبت تو حقیقی ہے کہ خود امام صاحب ہی کی طرف ہے اور شافعیہ کی مجازی ہے کہ امام شافعی کے جدامجد کی طرف ہے۔

الجزری (جزیرہ والا) یہ جزیرہ ابن عمر کیطرف منسوب ہے اور بلاد شرق میں واقع ہے ابن ناظم اور ان کے متبعین اور قاموس کی رائے پر یہ موصل شہر کے شمال میں ہے جس کو نہر دجلہ ہلال کی طرح احاطہ کیے ہوئے ہے۔ ابن عمر سے مراد صحابی نہیں جیسا کہ بعض کو وہم ہوا ہے بلکہ یہ عبدالعزیز بن عمر برقعیدی ہیں چونکہ انہوں نے اسکو آباد کیا تھا اسلئے ان کی طرف منسوب ہے۔

